# لڑکیوں کو نہ دینے کی صورت میں لڑکوں کا جائداد موروثہ کا مالک نہ ہونا

**سوال** (۲۷۴۸): قدیم ۴/ ۳۵۶ - جناب والد بزرگوار نے جس کی عرض پہلے کر چکا ہوں انتقال کیا، مبلغ تیرہ سو روپے اراضی رہن کا قرضہ ہے اور ترکہ میں استعمالی پارچہ اور برتن، چارپائی وغیرہ اسباب خانگی و دو صد بیگہ اراضی خام و مکان سکونت وغیرہ چھوڑا لیکن یہاں کے ناقص رواج کے باعث موانع پیش آرہے ہیں، وہ یہ ہیں کہ یہاں لڑکیوں کو ترکہ میں سے نہیں دیا جاتا اور بندہ دینا چاہتا ہے بلکہ رجسٹر انتقال میں اراضی بموجب حکم شرع لکھوادی ہے، اگر احکام مانع نہ ہوئے تو آسان صورت ہے، کیونکہ اراضی کو فروخت کر کے مبلغ تیرہ سو روپے قرض کا ادا کر دیں گے، ورنہ اگر بجائے لڑکیوں کے حصہ کے ترکہ جائیداد میں بھتیجوں کا نام لکھا گیا، جو شرعاً ترکہ سے محروم ہیں۔ تو البتہ دقت ہوگی، کیونکہ پھر نصف قرضہ بموجب نصف حصہ جو مجھے ملے گا، ادا کر سکتا ہوں، اور لڑکوں سے ایسی اُمید نہیں کہ وہ فروخت جائیداد کر کے قرضہ ادا کر دیں، میرے لئے ہر دو صورت میں نصف حصہ ہی ملتا ہے کیونکہ شرعاً دو بہن اور ایک بندہ وارث ہیں جس میں نصف حصہ ہوتا ہے، اور یہاں کے رواج پر بھی نصف میں بھتیجے اور نصف بندہ کا، بہرحال مجھ ناکارہ کا نصف حصہ ہے، اور کوشش یہی ہے کہ بموجب حکم شرع بجائے لڑکوں کے دونوں بہنوں کو حصہ ملے، اگر خدانخواستہ یہاں کے قانون و رواج کے موافق ترکہ تقسیم ہوا تو میرے لئے اس نصف حِصہ لینے میں تو کوئی گناہ نہیں ہے، بلا ادائیگی قرض مبلغ تیرہ سو روپے کے گھر کی اشیاء یعنی سامان برتن وغیرہ و استعمالی پارچہ جات کا تقسیم کرنا کیسا ہے، کیونکہ اس سامان و پارچہ سے یہ کثیر رقم ادا نہیں ہوسکتی، اور کم رقم میں اس مقدار سے حصہ رہن بھی رہا نہیں ہوسکتا، تو کیا کیا جاوے، علیٰ ہذا کسی جگہ سے لگان وصول ہونے پر تقسیم کیا جاوے یا نہیں؟

---

← **ففهم منه بعض العلماء أنه يرد عليهما مطلقا مع أن المراد بالرد عليهم إذا لم يكن للميت أحد من ذوى الفروض النسبية ولا أحد من ذوي الأرحام كأنهما وضعا موضع بيت المال بل كأنّهما جعلا مصرفا من مصارف بيت المال كما يفهم من عبارات الفقهاء ففي الدرالمختار ذكر الزيعلي معزيا للنهاية أن بنت المعتق والابن والبنت رضاعا ترث في زماننا لفساد بيت المال وكذا ما فضل عن فرض أحد الزوجين يرد عليه.** (حاشية السراجي، قبيل فصل في الموانع، مكتبة رحيمية ديوبند ص:٥) ←

**الجواب**: چونکہ جائیداد کا ہر ہر جزو آپ میں اور بہنوں میں شرعاً مشترک ہے(۱) اور تقسیم غیر مالک کی معتبر نہیں ہے، لہٰذا بھتیجوں کے نام جتنا جاویگا اس میں بھی آدھا آپ کا اور آدھا بہنوں کا ہوگا، اور جتنا آپ کے نام آویگا اس میں بھی آدھا آپ کا اور آدھا بہنوں کا ہوگا، اسی طرح تمام اشیاء منقولہ میں اور محاصل ومنافع جائیداد میں آدھا آدھا ہوگا، اور جتنا بھتیجوں کے پاس جاوے گا اس میں وہ غاصب ہونگے اور آپ اور بہنیں شرعاً اس کے استرداد کا حق رکھتے ہیں (۲)، مگر قرضہ چونکہ کل جائیداد کے متعلق ہے؛ اس لئے جس قدر جائیداد آپ کے قبضہ سے نکل جاویگی، مثلاً نصف جائیداد بھتیجوں کو چلی گئی اُتنا ہی قرضہ آپ سے متعلق نہ رہے گا، اور نصف قرضہ آپ کی مقبوضہ جائیداد سے ادا کیا جاوے گا، سوال کی عبارت کہیں کہیں پریشان اور مبہم ہے، اگر اس جواب کے بعد بھی کوئی جزو سوال کا بلا جواب کے رہ گیا ہو تو مکرر پوچھ لیں۔

۳/ ربیع الثانی ۱۳۳۳ھ (تتمہ ثالثہ ص ۲۷)

---

← تبيين الحقائق، كتاب الولاء، قبيل فصل أسلم رجل على يد رجل الخ، امدادية ملتان ۵/۱۷۸، مكتبة زكريا ديوبند ۶/۲۲۶۔ *شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ*

(۱)**أعيان المتوفى المتروكة عنه مشتركة بين الورثة على حسب حصصهم.** (شرح المجله لسليم رستم باز، مكتبة اتحاد ديوبند ۱/۶۱۰، رقم المادة: ۱۰۹۲)

(۲)**عن عبد الله بن السائب بن يزيد عن أبيه عن جده أنه سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: لايأخذن أحدكم متاع أخيه لاعبا ولاجادا وقال سليمان لعباولاجدا، ومن أخذ عصاأخيه فليردها.** (سنن أبي داؤد، كتاب الأدب، باب من يأخذ الشيء من مزاح، النسخة الهندية ۲/۶۸۳، دارالسلام رقم: ۵۰۰۳)

سنن الترمذي، أبواب الفتن، باب ماجاء لايحلّ لمسلم أن يروع مسلما، النسخة الهندية ۲/۳، دارالسلام رقم: ۲۱۶۰۔

**عن أبي حميد الساعدي أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: لايحل لمسلم أن يأخذ مال أخيه بغير حق.** (مجمع الزوائد، دارالكتب العلمية بيروت ۴/۱۷۱)

مسند احمد بن حنبل، بيروت ۵/۴۲۵ رقم: ۲۴۰۰۳۔ *شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ*